وَلِلّٰہِ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی فَادْعُوْہُ بِھَا

# اَللّٰہ ہی اَللّٰہ

## اَسْمَاءُ الْحُسْنٰی



ابراہیم اشکؔ

مُرتّب

مقبول واجدؔ




شعری اکادمی، بھوپال

# شعریؔ اکادمی، بھوپال کی مطبوعات

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱:- غازی پور کا سنچھپت اتہاس دیگ پرش | تاریخِ غازی پور | مقبول واجدؔ | اردو | قیمت -/100 |
| ۲:- افکار | نثر و نظم | مقبول واجدؔ | اردو | قیمت -/350 |
| ۳:- ہستا کچھر | منتخب اشعار | مقبول واجدؔ | ہندی | قیمت -/150 |
| ۴:- زمانے کے لئے | منتخب اشعار | منظرؔ بھوپالی | اردو، ہندی، انگلش | قیمت -/200 |
| ۵:- اَب شام ہوگئی | شعری مجموعہ | رضاؔ رامپوری | اردو | قیمت -/300 |
| ۶:- کارواں گذر گیا | مضامین، کہانی | مقبول واجدؔ | اردو | قیمت -/100 |
| ۷:- انسانیت کا خون | مضامین | مقبول واجدؔ | ہندی | قیمت -/100 |
| ۸:- یادگارِ صدیق | سوانح حیات | مقبول واجدؔ | ہندی | قیمت -/350 |
| ۹:- الماس | شعری مجموعہ | ابراہیم اشکؔ | ہندی | قیمت -/250 |
| ۱۰:- ملاقات | سوانح، فوٹو البم | سہیل خان | ہندی | قیمت -/100 |
| ۱۱:- اللہ ہی اللہ | نظم | ابراہیم اشکؔ | اردو، ہندی | قیمت فی سبیل اللہ |

# غیر مطبوعہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱:- غازی پوری کی اہم شخصیات | سوانحی خاکہ | مقبول واجدؔ | ہندی | قیمت -/500 |
| ۲:- چاند پر شبنم | شعری مجموعہ | خاموش غازیپوری | ہندی | قیمت -/250 |
| ۳:- ریت پر شبنم | شعری مجموعہ | شعریؔ بھوپالی | ہندی | قیمت -/250 |
| ۴:- سفرنامۂ مصر | سفرنامہ | مولانا خالد غازیپوری | اردو | قیمت -/200 |
| ۵:- شعریؔ بھوپالی حیات و کارنامے | تحقیق | مقبول واجدؔ | اردو | قیمت -/350 |
| ۶:- مجھ سے ملو میں قیصر ہوں | منتخب اشعار | قیصر الجعفری | اردو، ہندی، انگلش | قیمت -/250 |
| ۷:- ابراہیم اشکؔ کی رباعیات | رباعیات | ابراہیم اشکؔ | اردو | قیمت -/350 |
| ۸:- صبح مشرق کی اذان | شعری مجموعہ | چندر بھان خیالؔ | ہندی | قیمت -/250 |
| ۹:- انسانیت کی پکار | مضامین | مقبول واجدؔ | ہندی | قیمت -/200 |
| ۱۰:- افسانہ لکھ رہا ہوں | افسانہ | مقبول واجدؔ | ہندی | قیمت -/200 |
| ۱۱:- یُوا مارگ درشن | مضامین | سہیل خان | ہندی | قیمت -/100 |
| ۱۲:- برف کی ریت پر اور خیال شگفتہ | شعری مجموعہ | سرفراز آسیؔ | ہندی | قیمت -/100 |

وَلِلّٰہِ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی فَادْعُوْہُ بِہَا

''اور اللہ کے لئے اچھے اچھے نام ہیں، سوتم (ہمیشہ) اُس کو اچھے ناموں سے پکارو''

(سورۂ اعرف، پارہ ۹ رآیت ۱۸۰)

# اَللّٰہ ہی اَللّٰہ

## اَسماءُ الحُسنٰی

ابراہیم اشکؔ



مُرتّب

مقبول واجدؔ




شعریؔ اکادمی، بھوپال

"Allah He Allah" By Ibrahim 'Ashk'
Compiled by: Maqbool 'Wajid'
Shairy Academy, Bhopal
H-8, Police Radio Colony, Bhadbhada Road, Bhopal, Mob.: 09425377323



نام کتاب :- اللہ ھی اللہ
تخلیق کار :- ابراہیم اشکؔ
مُرتب :- مقبول واجد
معاون :- سہیل خان (کمسارنامہ)
صفحات :-
ہدیہ :- فی سبیل اللہ
تعداد :- ایک ہزار
سن اشاعت :- ۲۰۱۰ء
کمپوزنگ وٹائٹل :- ولی اللہ ولی، یو. پی کمپیوٹر، بھوپال، موبائیل: 9826359471
ناشر :- شعری اکادمی، بھوپال
طباعت :- شائن آفسیٹ اینڈ پرنٹرس، ایم. پی نگر، بھوپال M.: 09893270458

**ملنے کا پتہ**

شعری اکادمی، بھوپال :- ایچ-۸/ پولس ریڈیو کالونی، بھد بھدہ روڈ، بھوپال، Mob.: 09425377323
ابراہیم اشکؔ :- سی-۳/ فلیٹ نمبر ۳۰۲/ "الانصار" ملت نگر، اندھیری (W)، ممبئی، Mob.: 09820384921
دارالسہیل :- سہیل خان، حسین آباد، ولدار نگر، Mob.: 09450723189
"بزم آسی" :- زخمی تاجپوری، Mob.:09415890045
"خاموش اکادمی" :- سرفراز احمد آسی، یوسف پور، محمد آباد، غازیپور، Mob.: 09335535060
مدرسہ احسن المدارس :- عقب مسجد فوجداران، بھوپال، Mob.:09893750039

# انتساب

اُس خالقِ کائنات کے نام!

جس نے ہمیں عدم سے وجود بخش کر

اپنے نام وصفات سے روشناس کرایا۔

اور اِن ناموں کو پڑھنے والے

اُن تمام حضرات کے نام

جو اللہ کے ناموں سے

عقیدت اور محبت رکھتے ہیں۔

اللہ اگر ملکِ عدم والا ہے

ہر اِک کا سہارا ہے کرم والا ہے

ہے عالمِ اِسرار اُسی کے دم سے

مالک ہے اِرم کا وہ حرم والا ہے

ابراہیم اشکؔ

# عرضِ مُرتّب

شاعری کی روایت بہت قدیم ہے۔ شاید اُتنی ہی قدیم، جتنی کہ آدمی کے عالمِ وجود میں آنے کی تاریخ۔ اللہ ربّ العزت نے جب حضرت آدم علیہ السلام کو گویائی (اندازِ گفتگو) عطا کیا ہوگا تو بہت حد تک ممکن ہے کہ اُس میں غنایت، موسیقی، رعنائی اور خوش الحانی بھی کچھ شاملِ حال رہا ہوگا اور یہی سارے اوصاف تو شاعری کے اہم جز ہوتے ہیں۔ ایّامِ جاہلیت میں تو پورے عرب میں عموماً اور اہلِ مکہ میں خصوصاً شاعری کا بڑا بول بالا تھا۔ اُس وقت شاعری عروج پر تھی اور شاعروں کی بڑی قدر و منزلت کی جاتی تھی۔ یہ عام رواج تھا کہ سب سے اچھے شاعر کا کلام جلی الفاظ میں رقم کر کے خانۂ خدا (حرم شریف) کے دروازے پر آویزاں کر دیا جاتا تھا اور پورے سال اہلِ مکہ بالخصوص شعراءِ کرام حسرت و اشتیاق کی نظروں سے اُس کلام کو دیکھا اور پڑھا کرتے تھے۔ کہنے کا مطلب یہ ہے کہ وہ شاعر اپنے آپ کو بہت خوش قسمت سمجھتا تھا جس کا کلام در مولیٰ پر آویزاں کر دیا جاتا تھا۔ اسی طرح اہلِ مکہ کی نگاہوں میں وہ "بیسٹ شاعر آف دی ایئر" کے لقب سے سرفراز کیا جاتا تھا اور بھرپور داد و تحسین و انعام و اکرام سے نوازا جاتا تھا۔

عرب میں جب دینِ اسلام کا ظہور ہوا تو اِس فرسودہ رسم و رواج کو ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلّم نے شرک و بدعت قرار دیتے ہوئے از سرِ نو خارج کر دیا۔ لیکن بہت سے شعراءِ کرام کا آج بھی یہ کہنا ہے کہ قرآن مجید جو اللہ کی کتاب ہے وہ بھی منظوم ہے۔ جس وقت قرآن کریم کے نزول کا سلسلہ شروع ہوا وہ ایّام جاہلیت کا زمانہ تھا اور لوگوں کی زبان اور دل و دماغ پر شعر و شاعری کا غلبہ تھا۔ چونکہ اہلِ مکہ نثر سے زیادہ نظم (شاعری) سے رغبت رکھتے تھے ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اُن کی دلچسپی اور پسندیدگی کو برقرار رکھنے کیلئے قرآن پاک کی آیاتِ کریمہ کو منظوم نازل کیا ہوتا کہ



آسانی سے اُن کے قلب میں اُتر جائے۔ واللہ اعلم بالصّواب۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ چونکہ قرآن مجید جس میں اللہ کا کلام ہے اور فصاحت و بلاغت کا اعلیٰ نمونہ ہے لہٰذا بعض شعراء نے اُسے اپنے شعری میزان میں تولنے کی کوشش کی اور پھر اس کے منظوم ہونے کا گمان کیا۔

اہلِ مکہ میں رائج شعرو شاعری کی اِس خرافات کے پیشِ نظر ہی قرآن مجید کے پارہ ۱۹ ''**وَقَالَ الَّذِیْنَ**'' میں ''الشعراء'' سورۃ آئی ہے جس میں ''**وَالشُّعَرَاءُ یَتَّبِعُهُمُ الْغَاوٗنَ**'' (اور شاعروں کی بات پر چلیں وہی جو بے راہ ہیں) جس کی تفسیر شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر عثمانی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے یوں بیان کی ہے کہ '' کافر لوگ پیغمبر (حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلّم) کو کبھی کاہن بتاتے تو کبھی شاعر بتاتے۔ سو فرمایا کہ شاعری کی باتیں محض تخیّلات ہوتی ہیں تحقیق سے اُس کوئی لگاؤ نہیں ہوتا ہے۔ اس لئے اُس کی باتوں سے بجز گرمئی محفل یا وقتی جوش اور واہ !واہ! کے کسی کو مستقل ہدایت نہیں ہوتی (حالانکہ پیغمبر کی صحبت میں قرآن مجید سُن کر ہزاروں آدمی نیکی اور پرہیز گاری پر اُتر آئے) اسی طرح شاعر نے جو بھی مضمون پکڑ لیا اُس کو بڑھاتے ہی چلے گئے۔ اگر اُس کی تعریف کی تو آسمان پر چڑھا دیا اور مذمّت کی تو ساری دُنیا کے عیب اُس میں جمع کر دیئے۔ موجود کو معدوم اور معدوم کو موجود ثابت کرنا اُس کے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے۔ غرض'' جھوٹ، مبالغہ اور تخیّل کے جس جنگل میں نکل گئے پھر مڑ کر نہیں دیکھا۔ مگر جو کوئی شعر میں اللہ کی حمد کہے یا نیکی کی ترغیب دے یا کسی نے اُس کو ایذاء پہونچائی اس کا جواب دیا ایسا شعر عیب نہیں۔ چنانچہ حضرت حسّان بن ثابت رضی اللہ عنہ وغیرہ ایسے ہی اشعار کہتے تھے۔ اس لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا کہ اِن کافروں کا جواب دو روح القدس تیرے ساتھ ہے۔

اس سے ثابت ہوتا ہے کہ حمد، ثنا، منقبت، سلام اور نعت پاک وغیرہ جس میں کہ شاعر اللہ



کی مدح اور سرورِ کائنات حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلّم کے اوصاف بیان کرتا ہے بیشک یہ اُس شاعر کا کمال ہے، ویسے بھی ہر ادیب وشاعر کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ وہ اِس نسبت سے اپنی جزاءِ خیر کے لئے کچھ نہ کچھ ایسا کارنامہ ضرور انجام دے جس سے اُسے آخرت میں سرخروئی نصیب ہو۔ میرے عزیز دوست اور ہند و پاک کے مشہور ومعروف شاعر ونغمہ نگار بھائی ابراہیم اشکؔ جن کا میدانِ شعر وادب میں بڑا مقام ہے اور سبھی اصنافِ سخن میں اُنھوں نے بھر پور طبع آزمائی بھی کی ہے بلکہ لعلنؔ اور چہارنؔ جیسی کئی صنفوں کے موجد بھی ہیں، اللہ کے ننّاوے صفاتی ناموں کو دوہے اور رباعی میں منظوم کر کے بڑا اہم کام انجام دیا ہے جسے رہتی دنیا تک یاد رکھا جائیگا اور آخرت میں شاعر کی نجات کا باعث بھی بنے گا۔

اس سلسلے میں قرآن مجید کے پارہ ۹، سورۃ اعراف کی آیت میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ''وَلِلّٰہِ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی فَادْعُوْہُ بِھَا'' (اور اللہ کے لئے اچھے اچھے نام ہیں سو تم ہمیشہ اُس کو اچھے ناموں سے پُکارو) اسی طرح حدیث پاک کی کتاب مشکوٰۃ شریف صفحہ ۱۹۹، میں بھی آیا ہے کہ ''بے شک اللہ تعالیٰ کے ننّاوے (۹۹) یعنی ایک کم سو (۱۰۰) نام ہیں، جس نے ان کو محفوظ کر لیا یعنی اِن کو یاد کیا اور ان پر ایمان لایا وہ جنّت میں پہونچ گیا''۔ فرمانِ الٰہی اور ارشادِ نبوی سے ہی متاثر ہو کر ابراہیم اشکؔ نے 'اسماء الحسنٰی' کو منظوم کرنے کی جسارت کی ہے اور ماشاء اللہ خوب سے خوب تر اور اللہ کی شایانِ شان ہی دوہے اور رباعیؔ کے اوزان میں شعری جامہ پہنانے کی کوشش کی ہے، اِس سلسلے میں اشکؔ صاحب خود ہی فرماتے ہیں:

سب ہونگے فنا تُو ہی رہیگا آخر
قرآن سے یہ بات ہوئی ہے ظاہر
کہتا ہے عقیدت سے رُباعی تیری
بخشش کے لئے اشکؔ ہوا ہے حاضر

اللہ تعالیٰ کو نقطہ پسند نہیں ہے مگر وہ سب سے بڑا نقطہ نواز ہے۔ شاید ابراہیم اشکؔ کے ذہن میں بھی یہ بات رہی ہوگی، تبھی تو انھوں نے بغیر نقطے کی رباعی بھی کہہ کر جہاں اس کے اوزان و اوصاف کو قائم رکھا ہے وہیں صنفِ رباعی کو ایک نیا آیام بھی دیا ہے۔ ایک ایسا نیا تجربہ کیا ہے، جس کی مثال کسی اور شاعر کے یہاں آپ کو شاذ و نادر (Rare) ہی ملے گی۔ بغیر نقطے کی رباعی کا آغاز انھوں نے اللہ کی واحد ذاتِ پاک کے نام ہی سے کیا ہے۔

اللہ اگر ملکِ عدم والا ہے
ہر اِک کا سہارا ہے کرم والا ہے
ہے عالمِ اسرار اُسی کے دم سے
مالک ہے ارم کا وہ حرم والا ہے

باقی سبھی اصنافِ سخن کی طرح رُباعی بھی اہلِ عرب کی ہی ایجاد ہے۔ یہ اور بات ہے کہ فارسی ادب نے اِسے جاہ وجلال بخشا۔ شروع شروع میں اِس صنف کو ترآنہ یا دوبیتی کہتے تھے۔ اردو کی تمام اصنافِ سخن میں رباعی سب سے مشکل صنف ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اِس عہد میں اِس مشکل صنف پر طبع آزمائی کرنے والے شاعر حضرات اب اُنگلیوں پر گنے جا سکتے ہیں جن میں بلاشبہ جناب ابراہیم اشکؔ کا نام صفِ اوّل کے رباعی نگار میں شمار کیا جاتا ہے۔ اُنھوں نے دیگر شعراء کی طرح صرف رباعی کی زبان پر ہی اپنی صلاحیتوں کو صرف نہیں کیا ہے بلکہ زبان اور موضوع دونوں کو ہی برابر کا درجہ عطا کیا ہے ساتھ ہی ساتھ دورِ حاضر کے انسانی مسائل کو بھی بڑی چابک دستی اور مہارت کے ساتھ اپنی رباعیوں میں ڈالا ہے جس میں عام روِش سے ہٹ کر نت نئے نئے تجربات بھی کیے ہیں۔ کچھ تجربات تو اتنے انوکھے اور حسین ہیں کہ بے ساختہ اُنھیں داد دینے کو جی

چاہتا ہے۔ جیسے رباعی کا صرف ایک لفظ بدلے اور مصرعہ وہی کا وہی رہے لیکن بات میں معنی پیدا ہو جائے، ایسا کسی اور شاعر کے یہاں بہت کم دیکھنے کو ملتا ہے:

سر درد محبت میں مزہ دیتا ہے
ہر درد محبت میں مزہ دیتا ہے
یہ درد بڑی چیز ہے مانا ہم نے
پر درد محبت میں مزہ دیتا ہے

ابراہیم اشکؔ نے دو ہزار سے بھی زیادہ رباعیاں کہی ہیں جس میں اُنھوں نے ہر طرح کے مضامین کو باندھا ہے اور بیشتر مضامین کو نیا پیکر عطا کیا ہے جو اُن کا ہی وصفِ خاص ہے۔ اسماء الحسنٰی کے ننانوے صفاتی ناموں کو دوہے اور رباعی کی صنف میں شعری جامہ پہنانا کوئی معمولی کام نہیں ہے۔ ایک طرف دوہے اور رباعی کی اوزان و اوصاف کے دائرے میں بندھے رہنا تو دوسری طرف دنیا کے خالق و مالک کے بابرکت ننانوے ناموں کو اُس کی ذات و صفات اور اوصاف کو شعر میں ڈھالنا جس سے معنی اور مفہوم میں رتّی برابر تصنّع اور بناوٹ کی گنجائش نہیں۔ لیکن جس عقیدت و محبت اور خوش اصلوبی کے ساتھ جناب ابراہیم اشکؔ نے یہ کام سرانجام دیا ہے وہ یقیناً مبارکباد کے مستحق تو ہیں ہی ساتھ ہی ساتھ اللہ جل شانہٗ بھی یقیناً اُنھیں آخرت میں بہترین جزاءِ خیر بھی دیگا، زبان و بیان کا ایسا انوکھا اور نایاب انداز شاذ و نادر ہی کہیں اور دیکھنے کو ملے گا۔

یہی وجہ رہی کہ گذشتہ دنوں جب اُن کا بھوپال آنا ہوا تو دورانِ قیام ایک ملاقات میں اُنھوں نے اسماءُ الحسنٰی کے دو چار دوہے اور رباعیاں جب اُنھوں نے سنایا تو جیسے قلب میں ایک ایمانی حرارت پیدا ہوگئی اور دل نے بے ساختہ کہا کہ اِن تمام دوہوں اور رباعیوں کو کتابی شکل میں بغرضِ ثواب منظرِ عام پر لایا جانا چاہیئے اور الحمد للہ اللہ کے اِن ننانوے صفاتی ناموں کو اردو اور

دیوناگری دونوں ہی رسم الخط میں ''اللہ ہی اللہ'' عنوان سے کتابی صورت میں فی سبیل اللہ شعریؔ اکادمی، بھوپال کے زیرِ اہتمام شائع کر کے منظرِ شہود پر لا گیا ہے کہ تخلیق کار بھائی ابراہیم اشکؔ اور مرتب دونوں ہی کے سفرِ آخرت کا سامان ثابت ہو۔ علماءِ دین کا کہنا ہے کہ اللہ کی ذات وصفات کو پڑھنا، لکھنا، سُننا اور عام کرنا باعثِ ثواب بھی ہے اور آخرت کے لئے بہترین کارِ خیر بھی۔۔

لہٰذا انھیں مصالحت کے باعث زیرِ نظر کتاب ''اللہ ہی اللہ'' آپ کی خدمت میں لے کر حاضر ہونے کی جسارت کر رہا ہوں اور اللہ ربّ العزت سے دعاء گو ہوں کہ اللہ اپنے اسماءُ الحسنٰی کے طفیل میں جزاء خیر سے نوازے اور اِس تصنیف کو مقبولِ عام کرے۔ ساتھ ہی ساتھ میں اُن تمام قارئین حضرات سے بھی التماس کرتا ہوں کہ وہ اپنی دعاؤں میں ناچیز کو ضرور شامل کریں۔

''فقط والسلام''

مقبول واجدؔ

بھوپال

۲۶ جنوری ۲۰۱۰ء

☆☆☆

# اپنی بات

ویسے تو اللہ تبارک تعالیٰ کی تعریف اگر تمام زمین و آسمان کو کاغذ بنالیں، سات سمندر کو روشنائی بنالیں اور سارے جنگل کاٹ کر قلم بنالیں اور پھر اس کی حمد و ثنا لکھیں تو بھی اس کی تعریف لکھنے کا حق ادا نہ ہو سکے گا۔ میں نے اپنے شاعرانہ انداز میں یوں کہا ہے ۔

دھرتی کو کاغذ میں بناؤں ،سات سمندر سیاہی
سارے جنگل قلم بناؤں ، دوں میں تیری گواہی
تیرا روپ لکھا نہیں جائے رے سجنا، روپ لکھا نہیں جائے

اللہ کے ننانوے ۹۹ نام ہیں ان میں سے کسی ایک نام کی خوبی یا خصوصیت کا بیان بھی کسی انسان کے بس کی بات نہیں ہے۔ ایسے کام کی تکمیل کے لئے کہا گیا ہے کہ اللہ جب بھی کسی کام کو کرانا چاہتا ہے کسی انسان کو وہ صلاحیت دے کر کرالیتا ہے۔ میری بساط ہی کیا کہ میں اللہ کے ان (۹۹) ناموں کو رُباعی اور دوہے کی اصناف میں ڈھال کر ان کی صفات کا بیان کرتا۔ سچ تو یہ ہے کہ اللہ نے اس کام کے لئے مجھ ناچیز کا انتخاب کر مجھ سے یہ کام کرالیا۔ کسی بھی زبان وادب میں اس طرح کا کام پہلی بار ہوا ہے کہ اللہ کے ۹۹ نام کی صفات کا بیان شاعری میں ہوا ہے اور وہ بھی رُباعی اور دوہے جیسی مشکل اصناف میں۔

آپ حضرات یہ ضرور جاننا چاہیں گے کہ مجھ گنہ گار کو یہ تحریک کیسے ملی اور مجھے یہ خیال کیسے آیا؟ دراصل ''ترکش'' کے ایڈیٹر جناب فراغ روہوی نے جب حمد نمبر شائع کرنے کا ارادہ کیا تو مجھ سے ایک مضمون کی درخواست کی اور کہا کہ میں اللہ کے ۹۹ نام کی صفات بیان کرتے ہوئے ایک مضمون ان کے لئے لکھ دوں۔ میں کئی دن تک اس پر سوچتا رہا۔ میرے دل میں خیال آیا کہ ایسا مضمون تو کوئی بھی لکھ سکتا ہے مجھے تو کچھ ایسا تخلیقی کام انجام دینا چاہیئے جو سب سے منفرد ہو اور جسے علم وادب کی دنیا میں قدر کی نگاہ سے دیکھا جائے۔ میری سمجھ میں کچھ بھی نہیں آرہا تھا کہ کیا کروں ؟ کیا نہ کروں؟ میں ان دونوں رُباعیات کہنے میں مصروف تھا۔ یہ دُھن ایسی لگی ہوئی تھی کہ کئی



تجرباتی رباعیاں جن میں کچھ غیر منقوطہ، دوقوافی، تین قوافی اور صرف ایک حرف یا ایک لفظ بدل کر مصرع کہنے والی رُباعیاں میں نے کہہ ڈالی تھیں۔ اسی درمیان خدا نے میری مشکل آسان کرتے ہوئے میرے ذہن میں یہ ڈال دیا کہ میں اللہ کے ۹۹ صفاتی نام کو رُباعی کے پیکر میں ڈھالنے کی کوشش کروں، شروع شروع میں یہ کام مشکل ضرور لگا۔ لیکن جب آغاز ہوگیا تو اللہ تعالیٰ میری مشکلوں کو آسان کرتا چلا گیا اور میں مہینوں اسی دُھن میں لگا رہا۔ اللہ کے ۹۹ نام رُباعیات میں ڈھلتے چلے گئے۔ چند رُباعیات ملاحظہ ہوں۔ جن میں قوافی کے تجربات موجود ہیں۔

اَلسَّتَّارُ (دوقوافی کا التزام)

انسان کا ہر عیب چھپا دیتا ہے
ایمان کی اک راہ دکھا دیتا ہے
اے اشکؔ بڑا نام ہے ستّار اس کا
شیطان کے پنجے سے چھڑا دیتا ہے

اَلْخَافِضُ (تین قوافی کا التزام)

انسان کی ہستی کو بنانے والا
ایمان کی بستی کو بسانے والا
ہے نور سے پُرنور وہی الخافض
شیطان کی پستی کو دکھانے والا

اَلْمُعِزُّ (تین قوافی کا التزام)

شیطان کی فطرت کو دکھانے والا
نادان کی ذلّت کو مٹانے والا
اے اشکؔ معزّ ہے وہ بڑی شان اس کی
انسان کی عظمت کو بڑھانے والا

## اَلْبَصِیْرُ (دوقوافی کاالتزام)

ہے نور سے پرنور بصارت اس کی
ہر چیز میں مسرور حرارت اس کی
اک نام ہے اس ذاتِ مقدس کا بصیر
ہر نقش میں معمور عبارت اس کی

کچھ اور رُباعیات ملاحظہ کریں جن میں ایک سے زیادہ قوافی کاالتزام موجود ہے یا ایک ہی لفظ کی تبدیلی سے پورے مصرع کو کہا گیا ہے۔

## اَلْقَوِیُّ (صرف ایک قافیہ بدلتا ہے)

جتنی بھی ہے قوت وہ اسی کے دم سے
جتنی بھی ہے قدرت وہ اسی کے دم سے
کمزور ہیں سب وہ ہی قوی ہے یارو
جتنی بھی ہے طاقت وہ اسی کے دم سے

## اَلظَّاھِرُ (صرف قافیہ بدلتا ہے)

معمور ہے ہر چیز میں جلوہ تیرا
بھرپور ہے ہر چیز میں جلوہ تیرا
ہر آنکھ یہ کہتی ہے کہ ظاہر تو ہے
پُرنور ہے ہر چیز میں جلوہ تیرا

جب میں نے اللہ کے ۹۹ نام صنفِ رُباعیات میں کہہ کر مکمل کر لئے تو دل ودماغ کو بڑا سکون ملا۔لیکن یہ سکون دوبارہ اضطراب کی کیفیت میں بدلنے لگا۔اوراسی کیفیت میں ایک دن مجھے خیال آیا کہ رُباعی ہی کی طرح صنفِ دوہا میں بھی اللہ کے ۹۹ نام کہے جائیں۔کئی دنوں تک اسی دُھن میں لگا رہا اور اللہ کے نام کو دوہوں میں ڈھالتا رہا۔بس خدا سے یہی دعاء ہے کہ وہ میرے اِس



کام کو قبول فرمائے اور جو کوئی ان کو پڑھے ان کے گناہوں کو بھی بخش دے۔

مجھے یہ جان کر بے حد مسرّت ہو رہی ہے کہ میرے عزیز دوست اور ادیب وصحابی بھائی مقبول واجدؔ صاحب اپنے اشاعتی شعبہ شعریؔ اکادمی، بھوپال کے زیر اہتمام میرے کلام (دوہے اور رُباعی میں کہے گئے اللہ کے اِن تمام ننانوے صفاتی نام) کو ''اللہ ہی اللہ'' عنوان سے اردو کے ساتھ دیوناگری رسم الخط میں بھی کتابی شکل میں فی سبیل اللہ شائع کر منظرِ عام پر لانے جا رہے ہیں۔ یقیناً بھائی مقبول واجدؔ کی یہ اشاعت قابلِ صد مبارکباد ہے اور میں اللہ جلّ شانہٗ سے دعاء گو ہوں کہ میرے ساتھ ہی ساتھ اللہ تعالیٰ اِنھیں بھی جزاءِ خیر عطا کرے اور مجموعہ ''اللہ ہی اللہ'' قبول عام ہو۔


**ابراہیم اشکؔ**

سی-3/203 ''الانصار'' ملّت نگر

اندھیری (w) ممبئی-400053

Mob:09820384921


ممبئی

یکم جنوری ۲۰۱۰ء



## ''اللہ ہی اللہ'' ایک رفیع الشان کارنامہ

ابراہیم اشکؔ محتاجِ تعارف نہیں ہیں۔ نہ صرف برِصغیر بلکہ سرحدوں کے اُس پار، بیرونی ممالک میں بھی جہاں جہاں اُردو کی بستیاں آباد ہیں اُن کا نامِ نامی گُل وگلزار کی طرح اپنی مہک لُٹا رہا ہے۔ دنیائے ادب ہو یا فلم، ان کے نام کا سکّہ ہر جگہ چل رہا ہے۔ موصوف ایک ہمہ جہت وہمہ رنگ قلمکار وفنکار ہیں۔ تحقیق ہو یا تنقید، ناول نگاری ہو یا افسانہ نگاری، ترجمہ نگاری ہو یا شاعری آپ ہر میدان کے بانکے شہسوار ہیں اور آپ کی معرکہ آرائیوں نیز فتوحات کا سلسلہ دراز ہے۔ ایک فعاؔل قلمکار کی طرح آپ کے روز وشب ادبی سرگرمیوں میں ہی بسر ہوتے ہیں۔ آپ کی تصنیفات کی تعداد، کام اور رسائل وجرائد میں آپ کے نام کا اندراج بذاتِ خود اس بات کا پختہ ثبوت ہیں۔

اشکؔ صاحب فطرتاً ایک مشکل پسند انسان ہیں۔ جس طرح یورپ کے شاعر کالوتیج پائمال راہوں پر چلنے کے بجائے پیچیدہ اور بل کھائے راستوں پر چلنا پسند کرتے تھے اسی طرح ابراہیم اشکؔ بھی اختراع پسند واقع ہوئے ہیں اور ادب میں کچھ نیا کر دکھانے کا ان میں حوصلہ بھی خوب ہے اور جذبہ بھی۔ شعری اصناف میں رباعی اور دوہا مشکل ترین اصنافِ سخن مانے جاتے ہیں اور یہ حقیقت بھی ہے کہ جس طرح رباعی موزوں کرتے وقت بڑے بڑے استاذ شعراء کے دانتوں تلے پسینہ آجاتا ہے اسی طرح بظاہر آسان دکھائی دینے والے دوہا نے بھی اچھے اچھے شاعروں کو تگنی کا ناچ نچادیا ہے اور جس طرح ذرا سی چُوک سے رباعی قطعہ کے خانے میں چلی جاتی ہے اسی طرح دوہا بھی آسانی سے ہاتھ نہیں آتا اور اچھے اچھوں کو گمراہ کردیتا ہے۔ شاعر کہتا تو دوہا ہے اور بن جاتا ہے وہ سرسی چھند جیسا کہ جمیل الدین عالیؔ کے ساتھ ہوا کہ دوہا کے نام پر وہ سرسی بحر میں بھٹکتے رہے نتیجتاً نقادانِ فن نے ان کے دوہوں کو بیک جنبشِ قلم مسترد کردیا۔ رباعی کی طرح دوہا بھی مخصوص بحر، وزن اور متعینہ ماتراؤں کا پابند ہوتا ہے۔ ان اصناف میں کامیابی صرف اسی شاعر کا مقدر بنتی ہے جو اُن اصناف کی محور واوزان اور ارکان پر اپنی مضبوط گرفت رکھتا ہے۔ ابراہیم اشک

اگر ان اصناف میں کامیاب وکامران ہیں تو اس کی وجہ بھی یہی ہے کہ عروض وقواعد پر انھیں قدرتِ کاملہ حاصل ہے، انہوں نے رباعیاں اور دوہے تخلیق کر کے ان پر اپنی مہارت کا سکہ تو بٹھایا ہی ہے لیکن حیرت انگیز قابل توجہ اور لائقِ داد کارنامہ تو ان کا یہ ہے کہ انہوں نے اسمائے حسنیٰ یا توصیفی ناموں کو بڑی فنی مہارت اور کامیابی وظفریابی کے ساتھ منظوم کیا ہے۔

جہاں تک رباعی کا تعلق ہے یہ اہل فارس کی دین ہے، ابتدأ یہ ایران کے قبیلے والوں کا لوک گیت تھا جسے دلچسپی لیکر وہاں کے شعراء نے نکھارا اور رودکی نے اسے چوبیس اوزان سے وابستہ کر کے منتہائے کمال پر پہونچا دیا۔ رباعی صوفیوں کا پسندیدہ نغمہ بھی ہے جسے خانقاہوں میں سنطور یا اکتارے جیسے ساز پر مخصوص دُھن میں گایا جاتا تھا۔ اس میں دین ومذہب اور اخلاق واخلاص سے متعلق مضامین باندھے جاتے تھے۔ کچھ شعراء اس کی موسیقیت اور ساز پہ گائے جانے کی موزونیت کے تعلق سے اسے ایک ہی وزن میں موزوں کرنے کو ترجیح دیتے تھے جب کہ بہت سے ۲۴ اوزان ہی میں اسے نظم کرنا پسند کرتے تھے۔

ابراہیم اشک کو رباعی گو کی حیثیت سے یہ افتخار حاصل ہے کہ انہوں نے چھ رباعیوں میں ۲۴ اوزان کے التزام کو برت کر رباعی میں اپنی استادانہ حیثیت کا سکہ بٹھادیا ہے۔ انھوں نے ہمہ جہت وہمہ رنگ اور متنوع ومتضاد موضوعات کے اضافے سے رباعی کو نئی وسعتوں سے ہمکنار بھی کیا ہے۔ اللہ کے صفتی ننانوے ناموں والی ننانوے رباعیات بذاتِ خود ان کی اختراعی ذہنیت اور تخلیقی انفرادیت کی غماز ہیں۔ یہ رباعیات انہوں نے نہ صرف ایک سے زاید اوزان میں تخلیق کی ہیں بلکہ تخلیقی عمل کے دوران اللہ کے صفتی نام کو گہرائی میں اتر کر اس کی معنویت کے رنگ وبو کا عرفان بھی حاصل کیا ہے اور اسے فنی وفکری نظام کے تابع کر کے اسے باحسن خوبی رباعیوں کے پیکر میں ڈھالا بھی ہے۔ اللہ کے اسمائے حسنیٰ سے منسوب ان کی ان رباعیوں سے یہ حقیقت بھی واشگاف ہو جاتی ہے کہ رباعیوں کے خالق کو قرآنی آیات اور احادیث نبوی کا بھی خاصہ دَرَک حاصل ہے، اپنے اس دعوے کی دلیل میں ان کی چند رباعیاں پیش کرنا میرے لئے ضروری ہو جاتا ہے ملاحظہ فرمائیے۔

## اَللّٰہُ

اللہ ترا نام ہے عظمت والا
اللہ ترا نام ہے رحمت والا
خالق ہے تو ہی دونوں جہاں کا مالک
اللہ ترا نام ہے حکمت والا

## اَلرَّحِیْمُ

سرچشمہ ہے بخشش کا بڑا وہ ہے رحیم
انسان کو دیتا ہے وہی عقلِ سلیم
مانگیں جو دعاؤں میں عطا کرتا ہے
ہے سب کیلئے اس کی برابر تقسیم

مندرجہ بالا رباعیوں سے معنیٔ اسم کی مفاہمت کے ساتھ اظہارِ خیال میں مضمر فصاحت وبلاغت کی فنکارانہ لیاقت بھی خود بخود مترشح ہو جاتی ہے اور سب سے زیادہ اہم، خاص الخاص اور قابلِ ذکر بات جو ہے وہ یہ ہے کہ اللہ کے اسمائے حسنیٰ کو منظوم کرنے یا رباعی کے پیکر میں ڈھالنے کا یہ نادر خیال اللہ نے ہی ان کے دل میں ڈالا ہے اور اسی کے فضل وکرم سے ادب میں یہ اپنی نوع کا نیا اور منفرد کام پہلی بار انجام دینے کی توفیق نصیب ہوئی ہے۔

ابراہیم اشکؔ کو میں نے اس لئے اختراعی ذہن کا حامل قرار دیا ہے کہ وہ جدّت کے پرستار تو بیشک ہیں مگر بزعم جدت وہ اصناف کی ہیئت وماہیت سے چھیڑ چھاڑ بالکل پسند نہیں کرتے اور نہ ایسے تجربوں میں ہی دلچسپی رکھتے ہیں کہ رباعی کو سہ مصرعی رباعی بنا کر رکھ دیں اور اُس پر نازاں بھی ہوں۔ رباعی میں اس کی متعینہ ساخت وماہیت کو چھیڑے بغیر انھوں نے اگر تخلیقی اختراعیت اور انفرادیت کا مظاہرہ کیا بھی ہے تو وہ رباعی میں مزید شگفتگی، مزید نغمگی اور مزید مترنم موسیقی کی حد تک ہے۔ انھوں نے پہلی بار اپنی اس اختراعی کدوکاوش سے رباعی کے خاکے میں یہ نیا رنگ وآہنگ رباعی میں ایک سے زائد قافیوں کی شمولیت اور انکی تکرار سے پیدا ہونے والی

موسیقی کی مدد سے انجام دیا ہے۔ ان کی درج ذیل تین عدد رباعیوں میں قارئین خود بھی ملاحظہ کر سکتے ہیں کہ ہر رباعی کے پہلے دوسرے اور چوتھے مصرعے میں انھوں نے دو قوافی کا التزام روا رکھا ہے اور اس عمل سے رباعی میں جو خوش آہنگی اور نغمگی دوبالا ہوئی ہے وہ بھی قابلِ توجہ ہے۔

### السَتّار

انسان کا ہر عیب چھپا دیتا ہے
ایمان کی اک راہ دکھا دیتا ہے
اے اشکؔ بڑا نام ہے ستّار اس کا
شیطان کے پنجے سے چھڑا دیتا ہے

### الباسط

عظمت کے جو افلاک بنا دیتا ہے
وسعت سے جہانوں کو سجا دیتا ہے
کہتا ہے اسی رب کو جہاں الباسط
قدرت سے نئی آب و ہوا دیتا ہے

### البصیر

ہے نور سے پرُنور بصارت اس کی
ہر چیز میں مسرور حرارت اس کی
اِک نام ہے ذاتِ مقدس کا بصیر
ہر نقش میں معمور عبارت اس کی

السّتار والی رباعی میں قبلہ ابراہیمؔ نے تیسرے مصرعے میں اپنا تخلص اشکؔ بھی باندھنے کی جدّت کا مظاہرہ باندازِ دگر کیا ہے۔ لسانیات ولفظیات اور منجملہ تلازمات پر چونکہ ابراہیم اشکؔ کو غیر معمولی مہارت اور کماحقہٗ قدرت حاصل ہے لہٰذا انہیں کو ایسے نادر کمالات دکھانے کا حق پہونچتا ہے۔ ان میں کتنی تخلیقی قوت وتوانائی ہے اور کتنے کس بل ہیں وہ اچھی طرح جانتے ہیں اور

اسی کے بل پر وہ دو قدم آگے بڑھ کر ایک بار پھر اپنے حیرت انگیز جوہر کا مظاہرہ کچھ اس طرح کرتے ہیں کہ رباعیوں میں ایک قافیئے کے بجائے تین قافیوں سے اس کا سنگھار کر کے ہم سے اپنی زبان دانی اور معجز بیانی کا لوہا منوا لیتے ہیں۔ بطور نمونہ ان کی ایسی ہی دو رباعیاں درج ذیل ہیں۔ ہر رباعی کے پہلے دوسرے اور چوتھے مصرعے میں تین قافیے بآسانی شمار کئے جا سکتے ہیں، ملاحظہ ہو۔

الخافض

انسان کی ہستی کو بنانے والا
ایمان کی بستی کو بسانے والا
ہے نور سے پُر نور وہی الخافض
شیطان کی پستی کو دکھانے والا

المعزُ

شیطان کی فطرت کو دکھانے والا
نادان کی ذلت کو مٹانے والا
اے اشکؔ معزؔ ہے وہ بڑی شان اس کی
انسان کی عظمت کو بڑھانے والا

المعزُ والی رباعی کے تیسرے مصرعے میں تخلص اشکؔ کی شمولیت بھی جدّت کے زمرے میں آتی ہے۔ بہر کیف اللہ کے اسمِ صفاتی کو رباعی جیسی مشکل صنف میں ابراہیم اشکؔ نے جس غیر معمولی ہنر مندی اور فنکارانہ چابکدستی سے منظوم کیا ہے یہ انہیں کا کام ہے۔ انھوں نے اس نئے کام کا بیڑا اٹھایا تو اسے بہ حُسن خوبی کر کے دکھایا اس کے لئے وہ یقیناً لائق مبارکباد ہیں۔

تاریخ اس بات کی گواہ ہے کہ جب کوئی جنگی سورما کوئی قلعہ فتح کر لیتا ہے تو اس کا حوصلہ اور بھی بڑھ جاتا ہے اور وہ آرام پر خاک ڈال کر نئے قلعہ فتح کرنے کو نکل جاتا ہے۔ یہ قول ابراہیم اشکؔ پر کما حقہٗ صادق آتا ہے کہ جب انھوں نے رباعیوں کا معرکہ سر کر لیا تو پھر ایک نئے عزم و حوصلے کے ساتھ دوہا نگاری پر دھاوا بول دیا اور یہاں بھی فتحیابی ان کا مقدر بن گئی۔



جیسا کہ میں نے پہلے بھی عرض کیا کہ دوہا نگاری ایک مشکل فن ہے اور جب دوہے اردو زبان میں کہنا مقصود ہو پھر تو مشکلوں کا کوئی ٹھکانہ ہی نہیں کیونکہ ہندی الفاظ کے برخلاف دوہے کی لنگڑی بحر میں اُردو کے الفاظ کھپانے میں بہت مغز پچی کرنا پڑتا ہے۔ دوہا ہندی زبان وادب کی ایک قدیم اور مقبولِ عام صنفِ سخن ہے جس کی با قاعدہ ابتداء اب بھرنش زبان وادب سے ہوئی۔ ہندی زبان بھی آٹھویں صدی سے لیکر تیرہویں صدی تک پھیلی اب بھرنش بھاشا ہی کی دین ہے۔ دوہا چھند کو صحیح طور پر موزوں کرنے کے لئے ضروری ہے کہ اس کی مخصوص بحر، وزن، ارکان، وقفہ اور متعینہ ماترائی نظام پر گرفت مضبوط ہو ڈاکٹر فراز حامدی نے دوہا کی آسان سی تعریف دوہے میں ہی کیا خوب نظم کی ہے۔

تیرہ گیارہ ماترا بیچ بیچ وشرام
دو مصرعوں کی شاعری دوہا جس کا نام

اس بات کو آسان زبان میں یوں بھی سمجھا جاسکتا ہے کہ اڑتالیس ماترئی دوہا چھند میں دو مصرعے ہوتے ہیں اور ہر مصرعے کے ۱۳ اور ۱۱ ماتراؤں والے دو ٹکڑوں کے درمیان وقفہ ہوتا ہے اور اس کی بحر فعلن فعلن فاعلن فعلن فعلن فاع ہوتی ہے۔ چونکہ ابراہیم اشک دوہے کے عروضی نظام پر قدرتِ کاملہ رکھتے ہیں اس لئے اُن کے دوہا چھند قوائد کی کسوٹی پر کھرے اترتے ہیں۔ وہ ہندی کی پنگل سے برآمد اُردو کے دوہوں میں بحر وزن ارکان وشم چرن اور سم چرن کی ماترائیں اور درمیانی وقفہ جیسے بھی لوزمات کی اپنے دوہوں میں سختی سے پابندی کرتے ہوئے کھرے اور صاف ستھرے دوہے تخلیق کرتے ہیں۔ مختلف النوع موضوعات کو دوہے کا لباس فاخرہ عطا کرنے میں انہیں کوئی تکلف نہیں ہوتی، دوہا نگاری پر ان کی خود اعتمادی اس بات سے بھی مترشح ہے کہ انھوں نے اللہ کے ۹۹ صفاتی ناموں کو دوہا جیسے مشکل بحر میں ڈھالنے کا حوصلہ کیا ہے اور اس کام کو انجام دینے میں وہ ہنستے کھیلتے گزر گئے ہیں۔ دوہے میں ان کا یہ کام اس لئے بھی انوکھا اور منفرد ہے کہ ان سے پہلے یہ کام انجام دینے کی توفیق کسی اور کو شاید نصیب نہیں ہوئی۔ ان کے یہ دوہے ژولیدگی و پیچیدگی اور ابہام واہمال سے پاک، صاف ستھرے اور معنویت سے بھرپور

ہیں۔ درج ذیل ان کے چند دوہوں کے تناظر میں یہ بات خود بخود ثابت ہو جاتی ہے کہ انھوں اللہ کے الرّحمان، الملک، القدوس، القوی، الرزّاق، اور المصوّر جیسے صفاتی ناموں کے مفاہیم کو نہ صرف باریک بینی سے سمجھا ہے بلکہ اس فنکارانہ خوبی کے ساتھ دوہوں میں باندھا ہے کہ خالق ارض وسماء اللہ تعالیٰ سبحانہٗ کی یہ صفات دوہوں میں خود بخود روشن ہوگئی ہیں۔ بطور نمونہ ملاحظہ فرمایئے۔

الرحمٰن

ہر اک پر ترا کرم ،تو ہی ہے رحمٰن
ہر آنسو کے واسطے تیری ہے مسکان

الملک

مالک ہے سنسار کا ، ملکؔ بڑا ہے نام
اپنے ہر اک حکم سے، وہی بنائے کام

الرزاق

سبؔ کی حاجت کو روا، کرتا ہے رزّاقؔ
اشکؔ اسی کے نام سے ، زہر بنے تریاق

المصوّر

صورت گر مخلوق کا، بڑا مصوّرؔ نام
ہر ذرّے میں دیکھ لو، نقش اُسی کا کام

جس طرح نعت گوئی میں ذرا سی لغزش ہو جانے پر عاقبت خراب ہو جانے کا خدشہ لاحق ہوتا ہے، اسی طرح خالقِ کائنات کے ناموں میں ،الجبّار، القہار، المتکبر ،الحسیب ،الجلیل ،الرقیب اور المنتقم ایسے نام ہیں جن کی تشریح وتوضیح میں اگر ذرا سی بھی لاپروائی اور بے احتیاطی ہو جائے تو صاحبِ قلم کفروالحاد کا مرتکب ہو جاتا ہے، ابراہیم اشکؔ نے اللہ کے ان ناموں کا اپنے دوہوں میں بڑی احتیاط اور سمجھداری سے استعمال کیا ہے جس سے ذاتِ خداوندی پر حرف آنے کا کوئی سوال ہی

پیدا نہیں ہوتا۔

ان کے ان دوہوں میں سادگی، صفائی، شگفتگی، نغمگی، رعنائی وزیبائی اور سیل وبلا کی سی روانی بھی دیکھنے اور محسوس کرنے کے لائق ہے۔

الجبّار

اُس کے در پر سب جھکیں ، ایسا ہے دریا
اسی لئے تو ہم اُسے ، کہتے ہیں جبّار

القہّار

ہے ساری مخلوق پر، قابض جس کی ذات
بس میں اسی قہّار کے ، ہیں سب کے حالات

المتکبّر

عالم میں اعلیٰ وہی ، بڑی اُسی کی شان
وہ متکبّر نام ہے ، عظمت کی پہچان

الحسیب

جس کا نام حسیبؔ ہے، سب کا رکھے حساب
دنیا کے اعمال کی ، اُس کے پاس کتاب

الجلیل

جس کے ہر فرمان کی ، کرتے سب تعمیل
حاکم وہ سب سے بڑا ، اُس کا نام جلیلؔ

الرقیب

وہ نگراں ہے آپ کا ، کہتے جسے رقیبؔ
ہر دھڑکن میں وہ ملے، اتنا رہے قریب



المنتقم

کہتے اُس کو منتقم ، اُس کا بڑا جلال
سزا اگر دینے لگے ، ہوکر رہے زوال

مالکِ دوجہاں کے صفاتی ناموں کے سیاق وسباق میں ان کے چند فنی خصائص کے حامل دلآویز و جاں آفریں اور خوبصورت درج ذیل دوہوں کی پیشکش کے ساتھ ہی یہ مضمون مکمل ہوا چاہتا ہے۔

الوارث

وارثؔ ہے مخلوق کا، وہ شاہوں کا شاہ
بندوں کو دکھلائے جو ،ہردم سیدھی راہ

الباقی

فانی ہراک چیز ہے، باقیؔ اس کی ذات
اُس نے ہی پیدا کیے، صدیوں کے دن رات

الغفّار

اُس کے رنگ ہزار ہیں، اُس کے روپ ہزار
کرے خطاکے بعد بھی ، بخشش وہ غفارؔ

الحکیم

دانائی سے کام لے، اس کا نام حکیمؔ
کرم جہاں میں عام ہیں ،وہ ہے بڑا کریم

الوکیل

ہر مشکل آسان جو ، کرتا وہی وکیلؔ
اس کے آگے کوئی بھی، چلتی نہیں دلیل



القیّوم

قائم رکھتا ہے وہی، نام بڑا قیّوم
دنیا کے ہر چیز کا، راز اُسے معلوم

النّور

ایسا وہ پُر نور ہے، سب کو دیتا نور
دنیا کی ہر چیز میں ، ہے اُس کا ہی ظہور

مضمون کے اختتام پر میں دعاء گو ہوں کہ بھائی ابراہیم اشکؔ نے اللہ تبارک وتعالیٰ کے بناوے صفاتی ناموں کو جس نیک دلی اور خوش اصلوبی کے ساتھ منظوم کیا ہے بیشک ان کی یہ کاوش مقبولِ عام ہوگی اور اللہ اُنھیں جزائے خیر بھی عطا کریگا، آمین۔


رفیق شاہین

تعلیم منزل، میرس روڈ، علی گڈھ

موبائل:09927146624




قاضی عبداللطیف خاں قاسمی

قاضی شہر، بھوپال

استاذ حدیث وفقہ ۔ جامعہ اسلامیہ عربیہ مسجد ترجمہ والی، بھوپال

احاطہ کلاشاہ، جہانگیر آباد، بھوپال ۔ ۴۶۲۰۰۸

فون (دفتر) ۲۵۳۰۲۴۲، ۲۵۳۰۱۴۱، (گھر) ۲۷۶۲۰۸۳

(موبائل) ۹۸۲۷۲۸۷۸۶۱

Qazi Abdul Lateef Khan Qasmi

QAZI-E-SHAHAR BHOPAL

Prof. of Hadees & Fiqa

JAMIA ISLAMIA ARABIA, BHOPAL

Ahata Kallashah, Jahangirabad, Bhopal-8

☎ (O) 2530242, 2530141, (R) 2762083

Mobile 9827287861




بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ و کفیٰ و سلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ، اما بعد!

خالقِ کائنات اللہ ربّ العزّت جس نے اس دنیا کو وجود بخشا اور مختلف عالم پیدا کئے اور اپنی صفت یہ ذکر فرمائی کہ وہ ربُّ العالمین ہے۔ تمام جہانوں کا پالنہار ہے اور ہر ذی روح کو اسی کے لائق اور مناسب روزی فراہم کرنیوالی ذات اسی کی مقدّس ہے، وہ رحمِ مادر میں (جنین کو) قرار شدہ نطفہ کو استقرار حمل سے لیکر وضع حمل تک ماں کے پیٹ میں اس کے لائق اور مناسب غذا بہم پہونچاتا ہے۔ اور رحمِ مادر میں اس کی پرورش کرتا ہے۔ پھر جیتا جاگتا بچہ بنا کر اس کال کوٹھری سے نکالتا ہے اور جس شکل وصورت میں چاہتا ہے ڈھالدیتا ہے۔ **(فی ایّ صورۃ ماشاء رکّبک)** اور اس نے رحمِ مادر میں لاکھوں کروڑوں ملینوں نقشے کھینچ دیئے جو ایک دوسرے سے ملتے نہیں۔ وہ کتنا بڑا صانع وکاریگر نیز ڈیزائنر ہے کہ بیشمار انسانوں کے مکھوٹے چہرے بنادیئے جو ایک دوسرے سے ملتے نہیں ہیں۔ گویا اتنا بڑا ماہر ڈیزائنر ہے کہ ایک نقشہ جو کھینچ دیا تو دوبارہ اس نقشہ کو بنانا اپنی توہین سمجھتا ہے۔ لہٰذا نئے نئے نقشے وہ بنارہا ہے اور اس کی یہ تخلیق کا سلسلہ جاری ہے اور تا قیامت جاری رہیگا۔

وہ پروردگارِ عالم ہے جو زمین کی تہوں میں کیڑے مکوڑوں کو روزی پہونچارہا ہے اور ان کو زندہ رکھے ہوئے ہے اور دریاوسمندروں میں جو بے شمار مخلوق ہیں جن کا روزی رساں اللہ ہی ہے۔ اس کے روزی رساں ہونے کا کرشمہ تو یہ ہے کہ بچہ ابھی پیدا نہیں ہوا ہے کہ ماں کی چھاتی میں دودھ کے چشمے جاری فرمادیئے اور ہر آنے والے نومولود کی روزی کا انتظام فرمادیا۔

اس قدسی الصفات ذاتِ گرامی کا جہاں ایک نام اللہ ہے یہ تو اس کا ذاتی نام ہے۔جس سے دنیا جہان میں جانا پہچانا جاتا ہے لیکن اسی کے ساتھ اس کے بہت سارے صفاتی نام حدیث پاک سے ثابت ہیں۔ان صفاتی ناموں کے متعلق خود قرآنِ کریم میں فرمایا گیا ہے کہ(وَ لِلّٰہِ الاسماء ُالحسُنیٰ فَادْ عوہُ بِھا) اللہ کے بہت سے اچھے اچھے نام ہیں،لہٰذا تم ان ناموں سے اس کو پکارو۔

زیرِ نظر کتاب ''اللہ ہی اللہ'' جس کی تالیف وتصنیف محبی ومکرمی ابراہیم اشکؔ صاحب مد ظلہ' العالی نے کی ہے۔اور اسماءِ الٰہی کی تخلیق وتفسیر بہت اچھے اور نرالے انداز میں دوہے اور رباعیات کی شکل میں کی ہے۔جس میں زبان آسان اور شُستہ استعمال کی ہے اور کہیں بھی اردو ادب کے معیار کو گرنے نہیں دیا ہے۔

اسماءِ الٰہیہ کی تخلیقی فکر وعبادت اس لئے بھی ضروری ہوتی ہے کہ اس کے معانی مطالب کو سامنے رکھ کر دعاء کرنیوالا جب دعاء کرتا ہے اور بارگاہِ ایزدی میں روح وقلب کی حضوری کیساتھ اپنی معروضات پیش کرتا ہے تو ان معانی کا استحضار مزید خشو وخضوع پیدا کر دیتا ہے، جو دعاء کا مغز اور اصلی روح ہے۔دعاء میں یہی کیفیت ربِّ ذوالجلال کو مطلوب ومقصود بھی ہے یہ ہی کیفیت بارگاہِ مجیب الدّعوات میں مقبولیت کا باعث بنتی ہے اور استجابت کا عالی مقام حاصل کر لیتی ہے اور یہ بات تو شہرۂ عام ہے کہ نثر کے مقابلہ میں روح اور قلب پر اشعار زیادہ اثر انداز ہوتے ہیں، جو پردۂ سماعت سے ٹکرا کر دِل ودماغ کو متأثر کرتے ہیں اور روح وجد میں آجاتی ہے اور دعاء کرنیوالے کے بدن میں ارتعاش پیدا ہو جاتا ہے اور رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں جو قبولیتِ دعاء کے آثار ہیں۔صاحبِ نسبت حضرات کا کہنا ہے اور تجربہ ہے کہ جس دعاء میں بدن پر لرزہ طاری ہو جائے اور رونگٹے کھڑے ہو جائیں تو سمجھ لو کہ دعاء قبول ہوگئی۔

فرمانِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے (اِنَّ مِنَ الشعرِ لَحِکمۃٌ) بے شک بعض اشعار حکمت سے پُر ہوا کرتے ہیں اور لوگوں کے دِلوں کو موہ لیا کرتے ہیں۔ان ہی اشعار میں سے یہ



دوہے اور رباعیات ہیں، ۔محترم ابراہیم اشکؔ صاحب نے اسماءِ الٰہی کی تخلیق و تفسیر میں دوہے اور رباعیات کا جو انوکھا اور اچھوتا طرز اختیار فرمایا ہے وہ ان ہی سحر کن (جادو کرنے والے) طرزوں میں سے ایک طرز ہے۔

اور پھر سونے پر سہاگہ یہ کہ برادرم مقبول واجدؔ صاحب نے اس میں چار چاند لگا دیئے ہیں کیونکہ موصوف اس کتاب کے مُرتب ہیں، ویسے بھی خود جناب مقبول واجد صاحب زاداللہ علمہٗ اپنی جگہ ایک بہترین نثر نگار اور شاعر بھی ہیں۔ مضمون نگاری میں اور منظر کشی میں ان کو یدِ طولا حاصل ہے مقبول واجد کی تصانیف اور تالیفات اور بھی ہیں جو مقبولِ عام ہیں، اللّٰھمّ زد فزد (اللہ ان کے علم وہنر میں مزید اضافہ فرمائے آمین)

بہر کیف ''اللہ ہی اللہ'' کتاب کی اشاعت ایک اچھی کوشش ہے، جو خیر اور بھلائی کو فروغ دینے والی ہے میری دعاء ہے کہ اللہ عزّ وجل اس کو (کتاب کو) مقبولِ عام وخاص فرمائے اور مصنف اور مرُتب کے لئے ذخیرۂ آخرت فرمائے اور یہ کتاب دونوں شخصیتوں کیلئے ذریعۂ نجات اور رفعِ درجات کا سبب ہو۔ آمین یاربّ العالمین۔

فقط

07/01/2010

مفتی عبدالطیف قاسمی

قاضی شہر بھوپال



☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## اَللّٰہُ

کہتے ہیں اللّٰہ سب، تیری اونچی شان
ہر شئے میں جو نور ہے، تیری ہے پہچان

## اَلرَّحْمٰنُ

ہر اِک پر تیرا کرم، ہے تو ہی رحمٰن
ہر آنسو کے واسطے، ہے تیری مسکان

## اَلرَّحِیْمُ

تیرا نام رحیم ہے، سب کا پالن ہار
ایک اشارے پر ترے، چلتا ہے سنسار

## اَلْمَلِکُ

مالک ہے سنسار کا، فلک بڑا ہے نام
اپنے ہر اِک حکم سے، وہی بنائے کام

## اَلْقُدُّوْسُ

سب عیبوں سے پاک ہے، نام بڑا قدوس
اپنی ہر اِک سانس میں، کریں اُسے محسوس

## اَلسَّلَامُ

رکھے سلامت جو ہمیں، اُس کا نام سلاؔم
رحمت ہے سب کے لئے، فیض اُسی کا عام

## اَلْمُؤْمِنُ

چشمہ ہے ایمان کا، مومؔن اس کی ذات
رکھے حفاظت میں ہمیں، بدلے جو حالات

## اَلْمُهَيْمِنُ

قُدرت اُس کی دیکھیے، سب کا رکھے خیال
بڑا مہیمؔن نام ہے، جانے سب کا حال

## اَلْعَزِيْزُ

سب سے اعلیٰ ہے وہی، کہتے جسے عزؔیز
اُس کے ہی فرمان کو، سُنتی ہے ہر چیز

## اَلْجَبَّارُ

اس کے در پر سب جھکیں، ایسا ہے دربار
اِسی لئے تو ہم اُسے، کہتے ہیں جبّاؔر

## اَلْمُتَكَبِّرُ

عالَم میں اعلیٰ وہی، بڑی اُسی کی شان
وہ متکبّؔر نام ہے، عظمت کی پہچان

## اَلْخَالِقُ

بخشش اُس کے ہاتھ ہے خالق اُس کا نام
جب بھی دل بے چین ہو، اُس کا دامن تھام

## اَلْبَارِئُ

دُنیا میں ہر چیز کا، اُس کے ہاتھ وجود
باریؔ اُس کا نام ہے، سب کا ہے معبود

## اَلْمُصَوِّرُ

صورت گر مخلوق کا، بڑا مُصوّرؔ نام
ہر ذرّے میں دیکھ لو، نقش اُسی کے کام

## اَلْغَفَّارُ

اُس کے رنگ ہزار ہیں، اُس کے روپ ہزار
کرے خطا کے بعد بھی، بخشش وہ غفّارؔ

## اَلْقَهَّارُ

ہے ساری مخلوق پر، غالب جس کی ذات
بس میں اُسی قہّارؔ کے، ہیں سب کے حالات

## اَلْوَهَّابُ

ساری مخلوقات پر، اُس کا ہے احسان
ایک وہّابؔ کا نام ہے، بخشش کا سامان

## اَلرَّزَّاقُ

سب کی حاجت کو روا، کرتا ہے رزّاق
اشکؔ اسی کے نام سے، زہر بنے تریاق

## اَلسَّتَّارُ

پردہ ڈالے عیب پر، نام اُس کا ستّار
دنیا ہو یا آخرت، اُس کی ہے سرکار

## اَلْفَتَّاحُ

کرتا ہے انسان کی، ہر مشکل آسان
کہتے ہیں فتّاح اُسے، جان سکے تو جان

## اَلْعَلِیْمُ

عالم فاضل ہے بڑا، اُس کا نام علیم
بانٹے سب کے ذہن کو، وہ ہی عقلِ سلیم

## اَلْقَابِضُ

قبضہ ہر اِک چیز پر، وہ قابض کہلائے
اُس کی قدرت کا سبب، کوئی جان نہ پائے

## اَلْبَاسِطُ

عظمت اس کے ہاتھ میں، وسعت اس کے پاس
الباسط کہلائے وہ، کرے جو پوری آس

## اَلْخَافِضُ

جب چاہئے انسان کو، کر سکتا ہے پست
الخافض کا نام ہے، رکھتا ہے المست

## اَلرَّافِعُ

عطا کرے جو رفعتیں، رافع اُس کا نام
بنے اُسی کے نام سے، سب کے بگڑے کام

## اَلْمُعِزُّ

عزت ہر انسان کی، رہے معز کے ہاتھ
محلوں میں رکھتا وہی، دیتا ہے فُٹ پاتھ

## اَلْمُذِلُّ

جو بھی اُس کے حکم سے، ہووے نافرمان
کرے مذل اُس کے لئے، ذلت کا سامان

## اَلسَّمِيْعُ

سنتا ہے سب کی دعا، سمیع اُسی کا نام
بندوں پر ہے مہرباں، بخشش اُس کا کام

## اَلْبَصِيْرُ

سب پر رکھے نگاہ وہ، اُس کا نام بصیر
دنیا اُس کے جال میں، ہر دم رہے اسیر

## اَلْحَکَمُ

دنیا کا حاکم وہی، باقی سب محکوم

کوئی اس کے راج میں، نہیں رہا محروم

## اَلْعَدْلُ

مُنصف ہے سب سے بڑا، سچا ہر انصاف

عدلؔ اُسی کا نام ہے، سب کو کرے معاف

## اَللَّطِیْفُ

سب میں اس کے لُطف کا، جوہر چھلکا جائے

اُس کا نام لطیفؔ ہے، رحمت جو برسائے

## اَلْخَبِیْرُ

خبر اُسے ہر چیز کی، کہتے اُسے خبیرؔ

بے گانہ ہرگز نہیں، جانے سب کی پیر

## اَلْحَلِیْمُ

بُردبار وہ ہے جسے، کہتے سبھی حلیمؔ

اُس کی ذات رحیم ہے، وہ ہے بڑا کریم

## اَلْعَظِیْمُ

عظمت میں سب سے بڑا، اُس کا نام عظیمؔ

کرتا ہے جو رہبری، دیتا عقلِ سلیم

## اَلْغَفُوْرُ

ہر شئے میں جلوہ نما، ہے اس کا ہی نور
بخشش اس کی عام ہے، کہتے جسے غفور

## اَلشَّكُوْرُ

بندے کے اعمال کی، دیتا ہے وہ داد
بگڑے تیرا کام تو، کر شکور کو یاد

## اَلْعَلِیُّ

رہے بلندی میں سدا، اُسی علی کا ہاتھ
دنیا میں کمزور کا، دیتا ہے وہ ساتھ

## اَلْكَبِیْرُ

عظمت والا نام ہے، کہتے جسے کبیر
اُس کے آگے سب جھکیں، شاہ، ولی یا پیر

## اَلْحَفِیْظُ

کہتے جسے حفیظ ہم، اُس کا یہ احسان
نگہبان ہر چیز کا، جب آئے طوفان

## اَلْمُقِیْتُ

طاقت اُس کے ہاتھ ہے، روزی اُس کے ہاتھ
المقیت کہتے جسے وہ ہے سب کے ساتھ

## اَلْحَسِیْبُ

جس کا نام حسیبؔ ہے، سب کا رکھے حساب
دنیا کے اعمال کی، اُس کے پاس کتاب

## اَلْجَلِیْلُ

جس کے ہر فرمان کی، کرتے سب تعمیل
حاکم وہ سب سے بڑا، اُس کا نام جلیلؔ

## اَلْکَرِیْمُ

ہر شئے پر اُس کا کرم، کہتے اُسے کریمؔ
کائنات پر ہے نظر، سب کا وہی ندیم

## اَلرَّقِیْبُ

وہ نگراں ہے آپ کا، کہتے جسے رقیبؔ
ہر دھڑکن میں وہ ملے، اتنا رہے قریب

## اَلْمُجِیْبُ

سب کی حاجت کو روا، ہر دم کرتا جائے
کہے مجیبؔ اُسے جہاں، رحمت جو برسائے

## اَلْوَاسِعُ

واسعؔ اس کا نام ہے، وہ ہے لا محدود
ہر سجدہ جس کے لئے، وہ سب کا معبود

## اَلْحَکِیْمُ

دانائی سے کام لے، اس کا نام حکیم
کرم جہاں میں عام ہیں، وہ ہے بڑا کریم

## اَلْوَدُوْدُ

ہر بندے کے واسطے، اس کی محبت عام
کہتے اُسے ودود ہم، کرے جہاں کے کام

## اَلْمَجِیْدُ

عظمت والا ہے وہی، جس کا نام مجید
سب سے وہی قدیم ہے، سب سے وہی جدید

## اَلْبَاعِثُ

مُردوں کو زندہ کرے، سب کا رکھے حساب
باعث کہتا ہے اُسے، سارا جہاں جناب

## اَلشَّہِیْدُ

حاضر و ناظر ہے وہی، سب کا وہی گواہ
بندے کبھی شہید سے، چھپتا نہیں گناہ

## اَلْحَقُّ

برحق اُس کی ذات ہے، حق ہے اُس کا نام
جس کی رحمت سے بنے، سارے بگڑے کام

## اَلْوَکِیْلُ

ہر مشکل آسان جو، کرتا وہی وکیؔل
اُس کے آگے کوئی بھی، چلتی نہیں دلیل

## اَلْقَوِیُّ

طاقت والا ہے بڑا، قوؔی اُسی کا نام
اُس سے ہی آغاز ہے، اُس سے ہی انجام

## اَلْمَتِیْنُ

وہ سب سے مضبوط ہے، کہتے جسے متیؔن
تھامے گا ہر بار وہ، اُس پر رکھیں یقین

## اَلْوَلِیُّ

مددگار ہر چیز کا، وہی ولؔی کہلائے
مشکل میں انسان کو، سدا بچانے آئے

## اَلْحَمِیْدُ

حمد اُسی کے واسطے، جس کا نام حمیؔد
دنیا کو تخلیق سے، کرتا جائے جدید

## اَلْمُحْصِیُ

ہر اِک سے ہے باخبر، سب کار رکھے شمار
محصؔی جس کا نام ہے، اُس کا بڑا وقار

## اَلْمُبْدِئُ

اوّل جو پیدا کرے، آخر اُس کے ہاتھ
مُبدِیؔ جس کا نام ہے، وہ ہے سب کے ساتھ

## اَلْمُعِیْدُ

دوبارہ پیدا کرے، سب کو بعد الموت
اُس کا نام مُعیدؔ ہے، جلے اُسی کی جوت

## اَلْمُحْیِیُ

عطا کرے جو زندگی، صِحت رکھے بحال
کہتے ہیں الحیؔ اُسے، کرتا وہی کمال

## اَلْمُمِیْتُ

جس نے دی ہے زندگی، اُس کے گاؤ گیت
موت اُسی کے ہاتھ ہے، جس کا نام مُمیتؔ

## اَلْحَیُّ

دنیا میں ہر دم رہے، زندہ وہی وجود
واقف ہے ہر چیز سے حیؔ بڑا معبود

## اَلْقَیُّوْمُ

قائم رکھتا ہے وہی، نام بڑا قیومؔ
دنیا کی ہر چیز کا، راز اُسے معلوم

